میں آئے۔

**فوائد و مسائل:** ① ''فتنہ ہے'' مقصود یہ ہے کہ اہل کوفہ نبیذ پر بہت فریفتہ ہیں۔ کیا بچے' کیا بوڑھے سب اسے پیتے ہیں۔ اور بے تحاشا پیتے ہیں حتیٰ کہ مسکر اور غیر مسکر کا فرق بھی روا نہیں رکھتے۔ اس کے دوسرے معنی یہ ہو سکتے ہیں کہ نبیذ میں فائدہ بھی ہے' نقصان بھی۔ نوجوان اور بچوں کے لیے تو مفید ہے کہ اس سے ان کی نشوونما ہوتی ہے اور قوت میں اضافہ ہوتا ہے مگر بڑی عمر کے آدمی کے لیے یہ مضر ہے کیونکہ اس سے وہ جلدی بوڑھا ہو جاتا ہے۔ اور اس کے بڑھاپے میں اضافہ ہوتا ہے حتیٰ کہ وہ کھوسٹ بوڑھا بن جاتا ہے۔ چونکہ اس میں نفع بھی ہے اور نقصان بھی' لہٰذا اسے فتنہ کہا گیا۔ ② ''نشے میں آئے'' کیونکہ نبیذ میں نشہ پیدا ہو سکتا ہے۔ ممکن ہے پینے سے پہلے نشے کا پتہ نہ چلے۔ پینے کے بعد معلوم ہو کہ اس میں نشہ پیدا ہو چکا تھا۔ اس طرح انجانے میں نشے کا استعمال ہو جائے گا۔ اس کی بجائے وہ مشروب پیے جائیں جن میں نشے کا امکان ہی نہ ہو۔ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ وَ أَرْضَاهُ.

٥٧٦١- أَخْبَرَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ: أَخْبَرَنَا جَرِيرٌ قَالَ: كَانَ ابْنُ شُبْرُمَةَ لَا يَشْرَبُ إِلَّا الْمَاءَ وَاللَّبَنَ.

۵۷۶۱- حضرت جریر نے فرمایا: حضرت ابن شبرمہ پانی اور دودھ کے علاوہ کوئی مشروب نہیں پیتے تھے۔



آخِرُ كِتَابِ الْأَشْرِبَةِ، وَهُوَ آخِرُ كِتَابِ الْمُجْتَبٰى مِنَ النَّسَائِيِّ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ خَاتَمِ النَّبِيِّينَ وَعَلٰى آلِهِ الطَّيِّبِينَ الطَّاهِرِينَ وَرَضِيَ اللّٰهُ عَنْ كُلِّ الصَّحَابَةِ أَجْمَعِينَ، وَعَنِ التَّابِعِينَ لَهُمْ بِإِحْسَانٍ إِلٰى يَوْمِ الدِّينِ. (تَمَّتْ).

**فوائد و مسائل:** ① مقصود نبیذ کی نفی ہے کیونکہ اس میں نشے کا امکان ہوتا ہے اور وہ نہیں چاہتے تھے کہ کوئی مشکوک مشروب پئیں۔ یہ ان کا کمال تقویٰ ہے' نیز اس سے معلوم ہوا کہ حضرت ابن شبرمہ نبیذ کو جب اس میں نشہ نہ ہو' جائز نہیں سمجھتے' لہٰذا روایت: ۵۷۵۳ میں حضرت ابراہیم نخعی کے بارے میں ان کے الفاظ ''اللہ تعالیٰ حضرت ابراہیم پر رحم فرمائے!'' تحسین کے طور پر نہیں بلکہ افسوس کے طور پر ہیں کیونکہ ان سے ایسے نبیذ کا جواز منقول ہے۔ ② حضرت ابن شبرمہ رحمہ اللہ کوفہ کے قاضی اور عادل و ثقہ شخص تھے مگر ان کے حافظے میں کچھ کمی تھی جس کی بنا پر ان کو کمزور بھی کہا گیا۔ قاضی ہونے کے ساتھ ساتھ کوفہ کے معتبر فقیہ بھی تھے اور انتہائی پرہیزگار' عابد

٥٧٦١ـ [إسناده صحيح] وهو في الكبرٰى، ح: ٥٢٦٨.

وزاہد بھی۔ رَحِمَهُ اللّٰهُ رَحْمَةً وَّ اسِعَةً. ③ حضرت امام ابوعبدالرحمٰن احمد بن شعیب نسائی ؒ نے اپنی کتاب کو تقویٰ اور ورع کے مضمون پر ختم فرمایا کہ علم سے مقصود تقویٰ ہے۔﴿اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا﴾ (فاطر ۳۵:۲۸) تقویٰ نہ ہو تو مسلم بے کار ہے۔ یہ ختم کتاب کا بہترین انداز ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمارا خاتمہ بھی ایمان وتقویٰ پر فرمائے۔ آمین.

مولائے رحیم وکریم کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ یہ علمی کام جو ربیع الاول کے مہینے میں شروع ہوا تھا۔ ڈیڑھ سال کے عرصے میں رمضان المبارک کے بابرکت مہینے میں جو کہ نزول قرآن کا مہینہ ہے' میں پایۂ تکمیل کو پہنچا۔ اللہ تعالیٰ کے اس فضل واحسان پر میں جس قدر بھی شکر ادا کروں' کم ہے اور مجھ جیسا عاجز اور بے پایہ شخص تو شکر ادا کرنے کے بھی اہل نہیں۔

ہزار بار بشویم دہانم زِ عرقِ گلاب
نامِ تو گفتن ہنوز بے ادبی ست

لَا أُحْصِي ثَنَاءً عَلَيْكَ أَنْتَ كَمَا أَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ

## أ

## ب

## ح

## ز

## ش

## ص

## غ

## ق

## ل

## ن

## هـ

## ي